یہ نازک کلائی کا اُس گل کی رنگ — تصور بھی پھولون کا ہو جسکو تنگ

وہ پنجہ جو عشاق کا دستگیر — کہ پنجے مین جسکے دو عالم اسیر

وہ پنجہ کہ جس مین خدائیکا زور — وہ قدرت سلیمان نبی جس سکی مور

وہ ناخن کہ مہر سپہر کمال — بنائین جو ہر دم نیا اک ہلال

نشانے پہ جوڑین اگر تیر کو — بنا دین وہ تقدیر تدبیر کو

غضب کی وہ گرمی حسن شباب — کہ جسپر دل قدسیان ہو کباب

نہ کیون اوس سے ملکر ہو خوش ہر ملول — کہ خوشبو ہی وہ دونون عالم مین پھول

اسی عالم وجد مین وہ جوان — مودب گیا پیش شاہ جہان

ستارون کے مانند میر و وزیر — فراہم ہین گرد شہ دستگیر

یہ دیکھا تو وہ بے نظیر حزین — بڑھا بہر پابوس سلطان دین

مگر روکنے کو اُٹھے کچھ شریر — کہ جانے نہ پائے اُدہر بے نظیر

نہ روکے رُکا پر وہ کمسن دلیر — کہ ہوتا ہی شیرون کا بچہ بھی شیر

سبھون کو ہٹا کر وہ عالی وقار — گیا پیش محبوب پروردگار

ادا کرکے سارے رسوم نیاز — ہوا وہ قدمبوس شاہ حجاز

اٹھا شاہ عالم اٹھایا اُسے — گلے سے اوسیدم لگایا اُسے

کہا تجھ پہ کیا ایسی آفت پڑی | کہ سطے کر کے آیا یہ منزل کڑی

کہا مین ستم دیدۂ ہجرِ یار | امان خواہ آیا ہون باحالِ زار

کبھی تھا شب و روز سرگرمِ ناز | پر اب ہون اسیرِ طلسمِ مجاز

ہوا بابِ غفلت سے داخل یہان | ہنین ملتا اب مخلصی کا نشان

یہ کہکر سنایا سب احوالِ خواب | وہ ارشادِ محضِ ہدایت مآب

کہا اُس شہنشاہِ دین نے کہ ہان۔ | مین پہلے سے ہون واقفِ داستان

مجھے بھی دکھایا اُسی نے یہ خواب | کہ آتے ہی کر ملنے سے فیض یاب

وہ آلام سے دل شکستہ بہت | ہے تیرِ ملامت سے خستہ بہت

وہ جو کچھ کہے دل سے کرنا قبول | کہ ہو وصلِ محبوب اوسکو حصول

حضوری ہوی ہے جو حاصل تجھے | بنا دونگا انسانِ کامل تجھے

مرا مایۂ ناز و عشرت ہے تو | یہان صدرِ بزمِ محبت ہے تو

بسر کر مرے ساتھ آرام سے | چھکا دونگا توحید کے جام سے

یہ کہکر بٹھایا اسے جاے صدر | رخِ زرد اوس کا کیا رشکِ بدر

غرض جتنے موجود تھے اہلِ دین | ملے اُس سے باحسنِ صدق و یقین

اسی طرح ہر ایک میر و وزیر | ہوا حکمِ حاکم سے فرمان پذیر

جلیل و حسین عالم و ذی وقار
وہ شمع ہدایت مین سنہے لگا

رفیق اُس کو شہ ذی ہیشمار
جو گزری تہی دل پر وہ کہنے لگا

## بشارت و تصدیق

پلا ساقیا بادہ وصل یار
کہ ہو چودہوین شب کی دونی بہار

دے جاوہی مایہ اختصاص
ازل سے ہون مین تیرا محبوب خاص

چھکا مجھکو جام بشارت سے آج
بنا کامل اپنی عنایت سے آج

شب وصل آئی گیا روز ہجر
مبدل ہوا ساز سے سوز ہجر

افق پر سر شام ہی ماہتاب
وہ چمکا اٹھا کر بسنتی نقاب

درختون پہ چاندی سی چڑہنے لگی
تجلی بھی اٹہلا کے بڑہنے لگی

رو پہلی کرن آسمان پر تمام
اُڑانے لگی ریزہ سیم خام

پڑی پانی پر چاندنی کی جہلک
دکہانے لگی موج دریا چمک

وہ مل مل کے ابرک شعاع قمر
چھڑکنے لگی سطح آب پر

برسنے لگا نور افلاک سے
تجلی اُبلنے لگی خاک سے

ہوا اسقدر روشنی کا وفور
تہی ہر کرن تار باران نور

بنے آئینہ سارے دیوار و در
سفیدی پہری ہر در و بام پر

تجلّی کثافت کو دُھونے لگی | مکانوں پہ قلعی سی ہونے لگی

نظر آتے ہیں ٹیکرے جو اُدھر | وہ کوہِ صفا بن گئے سر بسر

بلندی پہ اب بدر آنے لگا | ستاروں کو نیچا دکھانے لگا

بہت تل سے بنے دیدۂ حور میں | بہت چھپ گئے چادرِ نور میں

جو تھے خاص خاص اور معمورِ نور | وہی کچھ جھلکتے رہے دور دور

پکڑ کر ضیا کہکشاں کی کمند | گئی تا سرِ بامِ بخت بلند

ضیا چمکی داغِ جگر کی بہت | بڑھی لو چراغِ قمر کی بہت

اندھیرے کو سایہ ترسنے لگا | درختوں پہ جوبن برسنے لگا

ہے اس ناز سے چاندنی جلوہ گر | کہ سکتے کے عالم میں ہے ہر شجر

تجلّی سے وادی یہ معمور ہے | کہ موجِ ہوا موجۂ نور ہے

وہ پھول اُجلے اُجلے ہیں جو سامنے | کٹوری سی چاندی کی سر پر لیے

دکھاتے ہیں اس وقت کیسی بہار | کہ ہوں ٹوٹ کر جن پہ تارے نثار

چمک ریگ پر صحنِ بلّور کی | بچھائی ہوئی چاندنی نور کی

یہ عالم جو دیکھا تو شکلِ کتاں | ہو پارہ پارہ دلِ عاشقاں

شعاعوں سے اُڑنے لگی جو شرر | سوتے سے چیخ اٹھے کبک پر کھول کر

لگے ہونکنے اُٹھ کے کتّے کہین — مچلنے لگے شور کرتے کہین

ہر اک حاسد ایسا ہی بکتا رہا — مگر بدرِ تابان چمکتا رہا

نثار رفتہ رفتہ وہ شور و شغب — گئی تا کمر زلفِ لیلائے شب

چمکنے لگا سر پہ بدرِ منیر — بنا قبّۂ نور چرخِ منیّر

پئے لطفِ نظارۂ نورِ ماہ — چڑھا بام پر وہ شہِ عرش جاہ

طبق مین زبرجد کے دُرِ شاہوار — قمر چن کے لایا برائے نثار

فلک ٹکیہ چاندی کا باندھے ہوئے — پھرا گرد اُس شاہِ ذیجاہ کے

وہ بھیگی ہوئی آبِ رحمت سے رات — کہ تر دامنوں کی ہو جس سے نجات

وہ شبنم کی خنکی وہ ٹھنڈی ہوا — وہ اشجار و آبِ روان کی فضا

وہ شاخون کا جھکنا لچک کر کہین — وہ لہرون کا اُٹھنا چمک کر کہین

وہ میدان مین چاندنی کا سمان — وہ شبنم کا گرد اُسکے کچھ کچھ دھوان

نجوم و قمر کا وہ عکس آب مین — وہ پانی مین جلتی ہوئی مشعلین

وہ ہر سمت چھایا ہوا نورِ بدر — وہ شب لیلۃ القدر کو جسکی قدر

بھری نور سے ڈالی ڈالی تمام — وہ اغیار سے بزم خالی تمام

نہ کوئی مصاحب نہ کوئی مشیر — حضوری مین حاضر فقط بینظیر

وہ اشعار پڑھنا چمکتے ہوئے — وہ خاص اسکے جملے پھڑکتے ہوئے

ہوا سُنکے اُس شاہِ دین کو سرور — لگا چلنے دورِ شرابِ طہور

وہی ساقیِ جامِ عرفان بنا — وہی قاسمِ آبِ حیوان بنا

میسّر ہوئی قسمتون سے یہ رات — پیالون سے دونون نے آبِ حیات

وہ ساغر یہ ساغر چڑہاتے گئے — لگا تار مستی بڑہاتے گئے

لُنڈہے خُم پہ خُم اور سبو پر سبو — وہ کھلی جاے ہردم یہی آرزو

بہت دیر پیتے پلاتے رہے — محبت کے نشے جماتے رہے

ہر اک اشکِ شادی بہانے لگا — لبِ جام ہنس کر رولانے لگا

ہوا نشّۂ بیخودی کا یہ جوش — کسیکو نہ باقی رہا اپنا ہوش

محبّت دوئی کو مٹانے لگی — تکلّف کا پردہ اُٹھانے لگی

بنا بسترِ عیشِ حسنِ قبول — بچھانے لگی شوخیِ ناز پھول

چمکنے لگا چہرہ اُمّید کا — نگاہون مین رنگ آگیا دید کا

کلی آرزو کی چٹکنے لگی — وفا پنکھڑی سی جھپکنے لگی

تمنا مین ہمدم بنین شوق کی — مرادون مین بو آگئی ذوق کی

گلے سے لگی مدعا کی امنگ — بندھا حضرتِ آہ و زاری کا ڈھنگ

غم دل کا چلتا ہوا ازدحام — قلق نے کیا دور ہی سے سلام

خوشی قلب کو گدگدانے لگی — مسرت سی چہرے پہ چھانے لگی

ملی تازہ بو گیسوئے یار کی — کٹین بیڑیان بند انکار کی

ہوس دل مین پہلو بدلنے لگی — نکلنے کو حسرت مچلنے لگی

سکون ورد دل سے ہوا ہمکنار — تسلی ہوئی مونس جان زار

طرب آکے تشویش کھونے لگی — بغلگیر تسکین ہونے لگی

دل و سینہ کے زخم بھرنے لگے — امنگون کے جوبن ابھرنے لگے

ہوا شوق کا ضبط پر دسترس — بڑھا جوش مین آکے دست ہوس

یقین نے اٹھائی گمان کی نقاب — نظر آئی ہر آرزو بے حجاب

شک و ریب روپوش ہونے لگے — مقاصد ہم آغوش ہونے لگے

نگاہین لگین کہنے پیغام شوق — تمنا نے چوسا لب جام عشق

ادب سے بڑھین آگے گستاخیان — مرادین لپٹ کر بنین وصلیان

ارادے نئے داؤن چلنے لگے — وہ برسون کے ارمان نکلنے لگے

بڑھا گرمی شوق سے ساز و باز — عرق بن کے ٹپکا جبین نیاز

طبیعت کی شوخی بڑھی دمبدم — رکاوٹ کی باتین ہوئین کالعدم

ملا سازِ تقدیر سے سازِ وصل
بجا پردے مین نغمہ رازِ وصل

فرح بخش توفیق ہونے لگی
تصور کی تصدیق ہونے لگی

دل آسودگی خوب باہم رہی
وہی خلوتِ انس محرم رہی

نہ باقی رہی دل مین کوئی ہوس
عنایت پکاری کہ اللہ بس

یہ سنکر بنا خود فراموش وہ
ہوا جوشِ مستی سے بیہوش وہ

سنبھالا مگر ضبطِ چالاک نے
دیے چھینٹے آبِ رخِ پاک نے

کہا شہ نے اے مایۂ اختصاص
ازل سے ہی تو میرا محبوبِ خاص

رہی اسکی تصدیق ای نیکنام
مین تیرا ہی ہوکر رہونگا مدام

ملا ہے مجھے حکمِ مہرِ منیر
لقب دون تجھے عاشقِ بےنظیر

خدا نے دیا سب تجھے بے ریا
ولی عہد تا ابد کر دیا

ازل سے ہے تو عاشقِ ازرہِ حق
ہوا آج صد شکر مختارِ حق

چلے گا ترا حکم آفاق مین
کہ تو صدر ہے بزمِ عشاق مین

تری دم سی پھیلے گا دنیا مین جوگ
کرینگے ترے نام سے عشق لوگ

تجھے ہم نے عالم دیے دس ہزار
مرید اور ہر دم تری جان نثار

علاوہ برین ہیشیار اہلِ دین
تری دم سے پائینگے راہِ یقین

کرینگے تری پیروی خاص و عام — کہ ہی وحی و الہام تیرا کلام
پڑھیگا جو دل سے اسے ایکبار — وہ ہوگا ولی صاحبِ اختیار
زہے رحمت ای عاشقِ ذوالجلال — کہ خود منتظم اب ہے تیرا خیال
تجھے احتیاجِ دعا کچھہ نہین — کہ مرضی پہ تیری ہی ربِّ امین
بشارت دیئے جاتا ہے وہ بشیر — تحیر مین ہے خسروِ بےنظیر
کہ یارب کہان مین یہ رحمت کہان — کیا جسنے محبوبِ ربِ جہان
اسی فکر مین غرق ہی وہ حسین — کہ یاد آگئی اسکو لوحِ یقین
جو دیکھا اسے غور سے ایکبار — تو یہ راز اس سے ہوا آشکار
کہ مہرِ منیر آکے اس دیس مین — تجھے آزماتا ہے اس بھیس مین
پھر دیکھا تو وہ عاشقِ پاکباز — پھرا گرد اسکے ز روئے نیاز
کہا گر کے قدمون پہ اسے پاکذات — بھلا اس مین پردے کی تہی کون بات
اسی کی رہی آجتک دوڑ دہوپ — یہان آپ بیٹھے ہین بدلے یہ روپ
ازل کی وہ باتین بھی کچھہ یاد ہین — محبت کی گھاتین ہی کچھہ یاد ہین
تکلف نہ رکھیئے روا اسے کریم — کہ ہون آپکا آشنائے قدیم
یہہ کس واسطے رنگ لائے حضور — کہ اس جلوے مین آج آئے حضور

بلایا مجھے قدس کے دیس مین | یہان آپ بیٹھے ہین اس بھیس مین
بھلا اس مین کیا مصلحت ہی حضور | جدا سکے کہ جکر مین کہاؤن ضرور
کہا مین نہ آتا جو ای خوش صفات | دکھاتا تجھے کون بابِ نجات
فقط تیری خاطر مین آیا یہان | محبت کا نقشہ جمایا یہان
اسی واسطے مین نے بدلا یہہ بھیس | کہ ملکر تجھے لیچلون اپنے دیس
سحر ہو تو کھولون مین بابِ نجات | تجھے بخشدون حاصلِ کائنات
کہ زادِ سفر ہو وہ حسنِ عمل | مرے ساتھہ پہر تو سوی قدس چل
پہنچکر تو اُس منزلِ عرش پر | بڑے چین سے تا ابد کر بسر
وہ اہلِ محبت وہ اہلِ طریق | وہین آرہین گے تہی ہی شفیق
سنا جب یہہ ارشاد مہر منیر | تو تڑپنے لگا وجد مین بینظیر

## غزل

محبت کا جذب و اثر دیکھیے | وہ خود دیتے آے خبر دیکھیے
کبہی جنکو لکھتے تہے ہم شوق دیکھ | وہی آج ہین نامہ بر دیکھیے
کسی کا وہ منہہ پھیر کر بیٹھنا | کسی کا وہ کہنا ادہر دیکھیے
کبھی میری قسمت کی پھر دیکھنا | ذری اپنی ترچھی نظر دیکھیے

اسی پر ہے نازِ نگاہِ کرم — میں تڑپوں ادھر آپ ادھر دیکھیے

یہ آنکھیں بہت دن سے تھیں فرشِ راہ — وہ آئے ہیں اب راہ پر دیکھیے

کوئی عشق کہتا تھا کوئی جنون — بتاتا ہے کیا چارہ گر دیکھیے

وہ آخر ملے بات کی بات میں — وہ طول اور یہ مختصر دیکھیے

بہت خوبصورت ہیں یوسف مگر — ذرا آپ کو دیکھ کر دیکھیے

اس آئینہ خانہ میں حیرت ہے یہ — کسے دیکھیے اور کدھر دیکھیے

نہیں کھولتے آنکھ کیوں بےنظیر
وہ آتا ہے کوئی ادھر دیکھیے

## باب نجات

پلا اب وہ مے ساقیِ پاک ذات — سبھی نے حلقۂ جام بابِ نجات

اچھوتی دے وہ دخترِ رز مجھے — کہ ہو دم پہ قابو دعا دوں تجھے

بنا مست و بیخود مثالِ عبیر — کہ دیکھوں میں اپنی ہی عالم کی سیر

اٹھا جام کر جلد رفعِ ملال — کہ دنیا سراسر ہے خواب و خیال

وہی خوب ہیں جو کہ ہیں مے پرست — غم و منت ان کو نہ کچھ فکرِ ہست

وہ مے دے کہ ڈوبیں محبت میں ہم — کہ رہتی ہے شادی نہ رہتا ہے غم

مجھے مست کر کی تو پہونچا وہان ‌ ‌ ‌ انا الحق کہے ذرہ ذرہ جہان

نہ چھوٹے مگر یہ سلامت روی ‌ ‌ ‌ کہ پی کر ابلتے ہین کم ظرف ہی

ہر اک راز کی پاس داری رہے ‌ ‌ ‌ بھٹکنے مین بھی ہوشیاری رہے

نہ لغزش ہو کچھہ خود پرستی مین بہی ‌ ‌ ‌ قدم لڑکھڑائین نہ مستی مین بھی

چھڑا دے خیال حیات و ممات ‌ ‌ ‌ کہ دنیا کے سب کام ہین بے ثبات

وہ می دے کہ جو کہ یون بیخبر ‌ ‌ ‌ نہ جنت کا غم ہو نہ دوزخ کا ڈر

اٹھا جام دے بھر اب وہ شراب ‌ ‌ ‌ جو دل سے اٹھا دے دوئی کا حجاب

مری مے پرستی کی وہ شان ہو ‌ ‌ ‌ جہان خود پرستی بھی ایمان ہو

حرم سے نہ مطلب نہو دیر سے ‌ ‌ ‌ لگاوٹ نہ باقی رہے غیر سے

نہ اغیار کام آئین گے کچھہ نہ یار ‌ ‌ ‌ خیالی ہین سارے یہہ نقش و نگار

پلا ساغر عشق کر شاد کام ‌ ‌ ‌ ہے دنیا فقط ایک دھوکے کا نام

کہانتک مین افسانہ گل سنون ‌ ‌ ‌ کہانتک صراحی کا قلقل سنون

پلا بادہ پھر سن مری داستان ‌ ‌ ‌ کہ ہے جام آئینہ راستان

نہ گھبراؤن کیون دور ایام سے ‌ ‌ ‌ صدا آرہی ہے لب جام سے

رہیگا نہ کوئی رہا بےنظیر ‌ ‌ ‌ ہے نام اللہ کا بےنظیر

یہ وہ دور ہے جز خداوندگار ‏ کسیکا بھی ہرگز نہین اعتبار
نہین جز ترے جو کسی کو بقا ‏ مجھے ذات مین اپنی کر تو فنا
نہین جانتا کوئی دم کا شمار ‏ نہ ٹوٹے کبھی جامِ زرین کا تار
شفق نے گرائی جو خُم سے شراب ‏ اُٹھا تمتماتا ہوا آفتاب
حیا صبح کی مہر کھونے لگا ‏ دماغِ ہوا گرم ہونے لگا
چلی لڑکھڑاتی نسیم سحر ‏ شعاعین پڑین نشہ مین جھوم کر
سنبھالے ہوئے آپ کو بینظیر ‏ چلا سوے دربارِ مہر منیر
ملا راہ مین حیلۂ نامور ‏ یہہ پہونچائی اُس باوفا نے خبر
مین جانے کو تہا خدمتِ شاہ مین ‏ مگر آپ ہی مل گئے راہ مین
ذرا اتنی تکلیف فرمائیے ‏ جواہر کو بھی ساتھ لیجائیے
یہ سُنکر چلا وہ شہِ دو جہان ‏ وہ جس جا فروکش تھی آیا وہان
اُسے بہی غرض ساتھ لیکر وہ شاہ ‏ گیا پیشِ سلطانِ گیتی پناہ
یہ آئین شائستہ و دلپذیر ‏ ہوئی وہ قدم بوسِ مہر منیر
وہ سلطانِ عالی نسب ذی کمال ‏ بہت خوش ہوا بعدِ تفتیشِ حال
ہوئی رخصتِ درد و غم ناگزیر ‏ ہوا مورِدِ صد کرم بینظیر

بٹھا کر بہ راہِ عنایت اُسے ۔۔۔ دیا سونپ گنجِ محبت اسے
کہا ہے یہی حاصلِ کائنات ۔۔۔ اسے لیکے جا سوئے بابِ نجات
یہہ کہکر اُٹھا جب تو وہ سب کے سب ۔۔۔ روانہ ہوئے ساتھہ با صد ادب
ذری دور جا کر رکا شاہِ دین ۔۔۔ کہا دیکھہ اب اپنی لوحِ یقین
پڑی لوح پر جو نظر ایکبار ۔۔۔ تو کیا دیکھتا ہے وہ عالی وقار
یہہ لکھا ہے اے عاشقِ منتظر ۔۔۔ اُٹھا جلد دامانِ مہرِ منیر
اُسی مین تو چھپ چل اب اے خوش صفات ۔۔۔ نظر آئے تا تجھکو بابِ نجات
پڑھا یہہ تو فوراً شہِ منتظر ۔۔۔ چھپا زیرِ دامانِ مہرِ منیر
دکھائی دیا سامنے ایک باب ۔۔۔ تجلی مین رشکِ مہ و آفتاب
وہ بابِ سعادت بلند اقتدار ۔۔۔ کہ مشکل ہے کلسونپہ ٹھہرے نظر
نگہبان ہزارون پیادے سوار ۔۔۔ فرشتونکا بھی ہو نہ اُسجا گزار
اُنہون نے جو دیکھا اٹھا کر نظر ۔۔۔ کہ آتا ہے شاہنشہِ نامور
برابر کھڑے ہوگئے اک طرف ۔۔۔ جھکے بہرِ تسلیم وہ صف بہ صف
قریب آگیا جب وہ عالی تبار ۔۔۔ قدم آکے سب نے لئے ایکبار
لئے ساتھہ اُنکو بصد عز و شان ۔۔۔ ہوا داخلِ بابِ شاہِ جہان

ہوئی ختم جسوقت وہ جذب باب
تو بولا وہ سلطان رحمت مآب

ذرا دیکھ اب لوح ای منیطیر
کہ کہتی ہی وہ کیا بحکم قدیر

یہ سنکر جوہین لوح پر کی نظر
تو اپنی ہی تصویر تھی جلوہ گر

نہ اور اک شادی نہ ماتم رہا
فقط ایک حیرت کا عالم رہا

## وادی حیرت

پلا اب وہ مے ساقی مہ جبین
کہ آئینہ بنجائے لوح یقین

وہ مے جائے خوش پڑھے جا درود
بنا دے مجھے مست علم وجود

وہ مے وہ کہ ہو اسکا عین الیقین
کہ انسان ہی ہی کتاب مبین

فلک پر اُڑا وہ سنہرا غبار
منور ہوے وادی و کوہسار

نجوم اپنی ہستی کو کھونے لگے
تجلی مین روپوش ہونے لگے

سحر لیکے آئینۂ آفتاب
ہوئی جلوہ افگن بصد آب و تاب

مطلا پہاڑونکی وہ چوٹیان
دکھاتی ہین اسوقت کیا کیا سمان

ہرے نخل اُن پر زر افشان کرن
شعاعونکی وہ کونپلون پر پھبن

وہ سبزہ پودے طراوت بھرے
وہ شفاف چشمے لطافت بھرے

وہ شبنم کی وہ ہری ہری پتیان
زمرد کی وہ قدرتی کلغیان

وہ پانی کا جھرنا وہ چاندی کے تار | وہ شیشے کی چادر وہ صاف آبشار

سرِ شاخ پھولونکا گہنا کہین | گلے مل کے نہرونکا بہنا کہین

وہ گدرائے پھل ہر شجر باردر | چھٹا پڑتا ہے جوبن اشجار پر

کہین لالۂ سرخ ساغر بدوش | کہین نرگسِ مست حیرت فروش

وہ نکھرا ہوا چہرۂ نونہال | وہ بکھرے ہوئے سنبلِ تر کے بال

کہین پھول پھولے کہین مرغزار | ریاحینِ خوردو کہین بے شمار

جما سروِ کوہی کا دنگل کہین | چرندونکا جنگل مین منگل کہین

وہ گنجان شاخین شجر سایہ دار | پہاڑونکے دامن مین وہ سبزہ زار

کہین طائرانِ سحر نغمہ زن | کہین چوکڑی بھر رہے ہین ہرن

کہین غول کے غول رعنا غزال | پری کے پرے مرغِ یاقوت بال

پرندونکا جھرمٹ برنگِ سحاب | کہین جھنڈ چڑیونکا بالاے آب

وہ دریا کا موجین کہین مارنا | کچھارون مین شیرونکا ہنکارنا

کہین غار مین جاگزین تیندوے | کہین کھومین بیٹھے ہوئے اژدہے

درندونکا جنگل مین وہ گھومنا | کہین ہاتھیون کا کھڑے جھومنا

کہین کُنڈ پر وہ گھنی جھاڑیان | وہ دو دو دام جیسین ہزارون نہان

چھٹا نو خیمہ وہ چادرِ آبِ صاف | ہو چاندی کے پتر کا جیسے غلاف
کہین گھاٹون پر درندون کا زور | کہین ڈالیون پر پرندون کا شور
وہ کیلے کا جنگل وہ آبِ روان | ترائی مین لاکھون جڑی بوٹیان
وہ گلّون کا چرنا چراگاہ مین | بچھا سبز قالین صحرا مین
سلین سنگِ مرمر کی باآب و تاب | دکھانے لگین پرتوِ آفتاب
ذرا دور چلکر بیابان مین | روان ایک دریا ہی میدان مین
تلاطم ہے امواج کا اسقدر | کہ آتا نہین وہ کنارہ نظر
یہ سب ہے مگر کوئی مردِ خدا | نہین دیکھتا کچھ بھی اپنے سوا
جدہر آنکھ اُٹھاتا ہے وہ باخبر | تو اپنی ہی تصویر ہے جلوہ گر
یہہ عالم تحیّر کا ہر بات مین | کہ جو شے ہے وہ اپنی ہی ذات مین
کھڑا ہے تردد کی حالت مین وہ | پھنسا ہے بہت سخت حیرت مین وہ
کھڑا سوچتا ہے وہ نازک مزاج | کہان لائی ہے مجکو تقدیر آج
ہوا محوِ حیرت جو وہ خوش عمل | تو پھر اسکے پڑھنے لگا یہ غزل

## غزل

یہ کیا ہے عجب چیز شہر ہی یا چمن | ہر اک شے کی تقطیع وضع ہی یا چلن

ہمین کوہ و وادی ہمین جو آب ۔۔۔ ہمین نخل و سبزہ و شجر ہی ہمین

ہمین ہین مورّخ ہمین داستان ۔۔۔ ہمین مخبرِ حق خبر ہی ہمین

ہمین دیر و کعبہ۔ خدا و صنم ۔۔۔ ہمین صاحبِ خانہ گھر ہی ہمین

ہمین لامکان مین ہمین ہر جگہہ ۔۔۔ ادہر ہی ہمین ہین ادہر ہی ہمین

ہمین دفترِ کُل ہمین لفظِ کُن ۔۔۔ ہمین طول ہی مختصر ہی ہمین

ہمین خود مبصّر ہمین خود نگاہ ۔۔۔ تماشا ہے اہلِ نظر ہی ہمین

ہمین نیست ہین خود ہمین ہست ہین ۔۔۔ قضا ہی ہمین ہین قدر ہی ہمین

ہمین نفسِ جانان ہمین بی‌نظیر
ہمین ذاتِ باری بشر ہی ہمین

اسی کشمکش مین سرانجام کار ۔۔۔ اُسے لوح یاد آگئی ایکبار

مگر وہ تو پہلے سے آئینہ تہی ۔۔۔ نظر آئی پہر اپنی صورت وہی

اسی شکل سے پر وہ رعنا جوان ۔۔۔ لگا پوچھنے کیا کرون اب یہان

وہ کہنے لگی اے شہِ باخبر ۔۔۔ یہہ وادیِ حیرت کا ہی سب اثر

تری شکل ہرجا ہی گو جا بجا گیر ۔۔۔ نہان پر انہین مین ہی مہر منیر

تلوّن یہان سے تو کر اختیار ۔۔۔ کہ تا تجھہ پہ یہ راز ہو آشکار

بے ساتہ تیرے تغیّر نہو | سمجھ مخبر اُس صورت پاک کو

پکڑلے تو دامن اُسی مرد کا | نہ اندیشہ کر گرم کا سرد کا

جو ہو ربط اوس شاہِ دیندار سے | ابھی پار ہو بحرِ زخار سے

جو اس بحرِ حیرت سے جا کر گذر | پہنچ جائے تا دشتِ ہو بیخطر

یہ سمجھا تو وہ خسروِ نامدار | بدلنے لگا حالتیں بیشمار

بدلتا گیا جیسے جیسے وہ رنگ | وہ شکلیں بدلتی رہیں بیدرنگ

نظر آئی اک صورتِ بےنظیر | کہ ہرگز نہیں وہ تغیّر پذیر

یہ دیکھا تو وہ خسروِ دوجہان | ہوا اک طرف ساتھ اُسکی روان

جدہر سے وہ ذیجاہ ہوتے گئے | بہت لوگ ہمراہ ہوتے گئے

نظر آئی اک کشتیِ امتحان | ہوے سب سوار اسپہ باعز و شان

چلی جس گھڑی موج بادِ مراد | روانہ ہوئے سب وہ عالی نژاد

گئے جب کہ دہارے مین وہ نیک خو | بھنور مین پڑی کشتیِ آرزو

جو طوفانِ حسرت ہوا آشکار | ہوے خوف سے سب کے سب بیقرار

بدلنے لگا رنگ ہر ناخدا | مگر ایک حالت پہ ہی ناخدا

نہیں کہتا ہے گو ہو خفا جی سے تم | کہیں کود پڑنا نہ کشتی سے تم

یکایک وہ گھبرا گئے اسقدر
گرے سے بحر زخار مین بیخبر

مگر لوح کے حسب تحریر شاہ
رہا ہمرہ خسرو دین پناہ

بہت کوششون سے غرض ناخدا
کنارے پہ کشتی کو لے ہی گیا

کنارے پہ ہونچکر یہہ ٹھہری صلاح
کہ اسوقت ہے بس اسی مین فلاح

کہ جو ڈوبتے ہین سنبھالو انہین
پھنسے جس طرح ہین نکالو انہین

غرض ملکے دونون وہ عالی خصال
جہانتک ملے انکو لائے نکال

کنارے جو پہونچے بحکم قدیر
لگا دیکھنے لوح کو بے نظیر

تو اُس آئینے مین یہ آیا نظر
کہ تصویر محبوب ہے جلوہ گر

نہ تنہا یہہ پیش نظر ٹھہرے ہے
جدہر آنکھ اٹھائی ادہر پھر ہے

## دشت ہو

کہان ہے تو ساقی یہ کیا طور ہے
کہ ہرسو ہوا اللہ کا دور ہے

پلا جلد بیخود ترے دم کی خیر
کہانتک یہ کثرت مین وحدت کی سیر

وہ مے دے کہ دون جسکو سوغات مین
فنا کر دے محبوب کی ذات مین

شب غم کی رخصت وہ پچھلا پہر
وہ تارونکی چھان وہ نسیم سحر

اٹھو جاگو کی ہر طرف ہے پکار
سحر کہا کے فارغ ہوئے روزہ دار

تجلی رحمت کا ہونے ظہور — بسیروں سے اڑنے لگے وہ طیور

وہ کچھ کچھ جھلکنے لگیں کونپلین — کھروا اڑانے لگیں کونپلین

پپیہوں نے دلپر لگائی وہ چوٹ — کہ معشوق بھی ہو گئے لوٹ پوٹ

تجلی فشاں گنبدِ آسمان — نمودِ سحر کا سہانا سمان

طیورِ سحر گرم حمد و سپاس — ثنا سنج مرغانِ زرّین لباس

کوئی سے بڑھاتا ہوا جوش مین — ہے آتش فگن خرمنِ ہوش مین

کروہگٹ کر رہا ہے کہین — کوئی مینڈہی دے رہا ہے کہین

خوش آیند لوری سریلی صدا — ہر اک رنگ کے چہچہے جا بجا

کوئی زمزمہ سنج اس آن سے — کہ آڑی نکلتی ہے لے تان سے

دکھاتا ہے کوئی رکھب کی بہار — کوئی اپنے پنچم کے سر پر نثار

لگاتا ہے وہ بہوٹ کوئی اسطرح — کہ سُر اپنے قبضہ مین ہو جس طرح

چڑھی اُتری ہے ہم کی چل پھر کہین — وہ گندھار پر زمزمہ دل نشین

وہ چھوٹ اور سم کی تہب پر بہار — وہ کوونکی بادی سرونکا اتار

کوئی کر رہا ہے وہ مشق سند — دکھاتا ہے دُھن کی کوئی شدہ

کوئی بول اور گت پہ نغمہ سرا — کوئی جو بادرا نترے پر فدا

وہ ہلتی ہین پیپل کی جو پتیان | بجاتی ہین ہر تال پر تالیان

کہین ٹیپ کی دون کا شور ہے | کہین آرٹے چوتالے کا زور ہے

صدا دُن سے گونجا ہوا بن تمام | درختون پہ حیرت کا جوبن تمام

سُنا جب یہ ذکرِ خفی و جلی | اُٹھا بسترِ خواب سے مہر بھی

ہوا محوِ فکرِ سفر مین دماغ | صدا سے جرس بنگیا شورِ زاغ

کنارے سے آگے بڑھا بینظیر | وہی ہر طرف شکلِ مہرِ منیر

ملا اک کفِ دست میدانِ ریگ | جدھر دیکھیے اک بیابانِ ریگ

وہ بالو کے ٹیلے وہ اُجلے پہاڑ | کہین چاندی کے ٹیکرے تھی وہ آڑ

ہوا سکے وہ چھو سکے خدا کی پناہ | کہ جن سے تصور کی دھندلی نگاہ

قریب اگئی دو پہر جب یہان | تپش سے ہوئی ریگ آتش فشان

شرر بنکے ذرے جو اُڑنے لگے | ہوے کوہِ آتش فشان ٹیکرے

مگر دیکھتا ہے یہی بینظیر | یہان ذرہ ذرہ ہے مہرِ منیر

ہوا وجد مین سکے نغمہ سرا | تو پیدا ہوئی ہر طرف یہ صدا

## غزل

مرے جان و دل مین سمائی بھی | جدھر دیکھون جلوہ نما ہے وہی

وہی راہ رو ہے وہی رہنما — وہی مقتدی مقتدا ہے وہی
وہی بادِ صرصر وہی گردِ راہ — وہی رنگِ موجِ صبا ہے وہی
وہی منزلِ عشق مین میلِ راہ — نشانِ رہِ مدعا ہے وہی
وہی سب سے اول۔ اسی کا ظہور — وہی سب کا بانی بنا ہے وہی
وہی سب کی صورت وہی سب کی جان — وہی سب سے واصل جدا ہے وہی
وہی ساقی مے وہی محتسب — وہی رند ہے پارسا ہے وہی
ہر [illegible] وہی بس خموش — ہر آواز مین بولتا ہے وہی
وہی خود مرض ہے وہی خود دوا — ہر آزار کی خود شفا ہے وہی
کبھی دیکھتا تہا مین نیرنگِ دہر — نگاہون مین اب پہر رہا ہے وہی
وہی ذاتِ مطلق وہی بے نظیر — وہی شکلِ انسان خدا ہے وہی
یہ پڑہتا ہوا جا رہا ہے وہ شاہ — گیا بیٹھ اک جا مگر بہر کے آہ
نظر لوح پہ کی جو زیرِ سپہر — تو دیکھی پہر اس مین ہی شکلِ مہر
اسی شکل سے وہ شہِ کاروان — یہہ کہنے لگا کیا کرون اب یہان
رہون کب تک اس حال مین مین اسیر — جسے دیکھتا ہون وہ مہرِ منیر
وہ تصویر بولی کہ اے کاروان — سنا دے تو اب قیدِ صورت نہان

فقط اپنے ہی دل سے کہہ مدعا　کسی غیر سے تو نہ رکھہ واسطا
ہر اک عزم پر فعل کو اسے جری　سمجھہ یہ محرک ہے اسکا وہی
ترے دلمین جو آئے گر بیدہڑک　کہ جانی رہے یکقلم بیجھپک
ملے آگ بھی تو نہ رکنا کہین　کہ آجائے قدرت کا حق الیقین
جو ہو بے تکلف تو ہر بات مین　ملے جاکے محبوب کی ذات مین
سوے قدس جسوقت ہوگا گذر　تجھے خود نہوگی کچھہ اسکی خبر
کہ مین کون ہون اور آیا کہان　نہ تمیز ہوگی کسی کی وہان
یہان تو مٹادے شیون وصفات　وہان خود نہ رہجائیگی قید ذات
گئی ہے جو وہ اک رہ مستقیم　چلا جا اسی سمت بے خوف و بیم
وہان سے ہے راست استقی　وہ نکلا ہے اک کوچۂ بیخودی
سر راہ ہے ایک تخت روان　کہ گردش مین ہے صورت آسمان
یہ گو سب نظر آئینگے شکل مہر　بہر نوع دکھلائینگے شکل مہر
مگر پوچھنا دل سے ای تازہ بخت　وہ کہدیگا یہہ راہ ہے یہ ہے تخت
سوا اسپہ ہونا تو باکر و فر　نہ تا قدس پہر ہوگی تجھکو خبر
رہیگا نہ معشوق و عاشق مین فصل　وہان ایک ہو جائینگی نقل و اصل

تجلی میں ڈوبی ہوئی چاندنی | بنی آئینہ [illegible]

قریب آتی جاتی ہے اب صبح [illegible] | یہ نقلی ضیا [illegible]

شفق آسمان پر ہوئی خیمہ زن | گلابی رنگا چرخ نے پیرہن

شعاعوں کا جھونکا جو آنے لگا | چراغ قمر جھلملانے لگا

بدلنے لگا رنگ پیرِ فلک | دکھانے لگی نو شفق کی جھلک

دمِ صبح والفجر پڑھنے لگا | اجالا بھی رہ رہ کے بڑھنے لگا

نظر آتا ہے آدمی دور کا | پھٹی پو وہ تڑکا ہوا نور کا

گیا سیر کو غرب میں ماہتاب | نظر آئی وہ شرق میں آفتاب

پڑا بہتے پانی میں عکسِ شفق | بنی سطحِ دریا گلابی ورق

اڑا ہر طرف وہ ابیر و گلال | ہوا دامنِ موج تک لال لال

مچانے لگا شور ہر سو گجر | لگانے لگی بانگ مرغِ سحر

ہوئی صبح رنگین و خندہ زن | چمکنے لگی جگمگاتی کرن۔

چلے جانب بتکدہ بید خوان | نمازی اٹھے سن کے شورِ اذان

پڑے ہے جام در دستِ رندانِ مست | درِ میکدہ پر اٹھے مے پرست

شعاعوں کی ٹہنے لگی اب بہار | بنا لالہ زارِ فلک شعلہ زار

سنہرا ہوا عارضِ چرخِ پیر
نکلنے پہ ہے آفتابِ منیر

وہ چھایا گلستان پہ رنگِ شفق
مطلّا ہوے سارے گل کے ورق

وہ بلبل وہ طوطیِ شکّر شکن
چہکتے ہین کیا کیا طیورِ چمن

جوانانِ گلشن لبِ جویبار
اُٹھے بہرِ تعظیم فصلِ بہار

عنادل کا ہر سمت جوش و خروش
نسیمِ چمن مست و نزہت فروش

کہین بلبلِ زار کے چہچہے
کہین شاہدِ گل کے وہ قہقہے

ہیں دل آرا [illegible] نہالِ چمن
بدلنے لگے نخلِ رخت کہن

وہ بوٹون مین آکے لگے جھومنے
عنادل کے چنگے لگے چومنے

درختون نے پہنا دو بانی لباس
لبِ نہر سبزہ زمرد اساس

نئی پتّیان وہ چمکنے لگین
وہ کھِل کھِل کے کلیان مہکنے لگین

ریاحینِ سرسبز تازہ بہار
وہ پھولی حنا ہر طرف عطر بار

وہ شاخون مین کونپل نکلنے لگی
درختون کی صورت بدلنے لگی

بنفشہ کہین سنبلِ تر کہین
کہین ہوسن و گل بہار آفرین

گلستان مین ہر سو شمیمِ بہار
اُڑی دوش بادِ سحر پر سوار

حسینانِ نازک ادا لالہ رو
روش پر ٹہلتے ہین ہم رنگِ بو

کھلے پھول بیلے کے وہ لاجواب | وہ پھوٹے ہزاروں طرح کے گلاب
وہ پھولی چنبیلی کھلا سونگرا | کھلی چاندنی باغ میں جابجا
وہ گُڑہل کھلا اور جنیرو کھلا | وہ نرگس کھلی اور شبّو کھلا
وہ پھولی نواڑی کھلے کاسنی | وہ لالہ کھلا وہ کھلی کاسنی
چمن زیورِ گل سے زیبا نگار | وہ نوخاستہ نوعروسِ بہار
بھرا مے سے لالے کا رنگین ایاغ | دہکنے لگا آتشِ گل سے باغ
یہ فطرت کا ہے قدرتی انتظام | کھلے پھول لاکھوں طرح کے تمام
وہ پھولوں پہ اڑتی ہوئیں تتلیاں | دکھاتی ہیں قدرت کی صنّاعیاں
پڑے ہیں جو اس لطف سے بیخبر | جگاتی ہے اُنکو نسیمِ سحر
لیے لخلخہ موجِ بادِ بہار | چھلکتی ہے جوشِ نمو پر سوار
گرے ہیں پھولوں پر شہد کی مکھیاں | وہ چھتّوں سے جھکنے لگیں ٹہنیاں
بھری گود شاخوں کی اثمار سے | ٹپکنے لگا شہد اشجار سے
وہ گدرائے پھل رنگ لانے لگے | انار اپنے جوبن دکھانے لگے
وہ انگور وہ رس بھری لیچیاں | لٹکتی ہیں آموں میں وہ کیریاں
ثمردار تازہ سرسبز ہے ہر شجر | لدے ہیں درختوں میں فصلی ثمر

وہ نارنگیوں اور لیموؤں کے پھول | کہ بے سونگھے ہوں مست اہل عقول

وہ فصل ربیع کے خرمن کے ڈھیر | جنھیں دیکھکر قحط سالی ہو سیر

وہ صحرا کی دیکھے کوئی اب بہار | کہ پھولوں سے ہر شاخ ہے شعلہ زار

وہ پھولا ہوا ڈھاک بھی ہر طرف | لگائے ہے اک آگ سی ہر طرف

وہ سرخی میں سینبل کے گل بے بدل | دکھاتی ہیں لطف ریاض خلیل

وہ سرسے کے پھولوں کی بو تند تند | کہ جسے سونگھتے ہی کھلے ذہن کند

[illegible] | چمکتی ہو چاندی کی جیسے کرن

لدی ہے یہ آئی ہوا یا عجیب | مگر ہے کروندے کا جنگل قریب

عجب مست خوشبو ہے پھولوں کی واہ | ہوئی جاتی ہے دل کی حالت تباہ

بہت دور وہ جھاڑیاں ہیں مگر | ہوا میں لپٹ آرہی ہے ادھر

کہیں نیم کے پھول عطر آفرین | کہیں گچھے کچنار کے نازنین

ان پھولوں کو ہے ہر سے لے بے شمار | دکھاتا ہے چاندی کے گھنگرو مدار

بہ ہر سے کے وہ سرخ گھنگچی کے پھول | الماس اور لال کنگنی کے پھول

وہ صحرا کا ہر نخل پھولا ہوا | غم باد صرصر کو بھولا ہوا

ہوا میں ہے نشو و نما کا اثر | ہر اک ہستی پہ وحش و طیور و بشر

| | |
|---|---|
| دکھاتا ہی پھولون کا جوبن ابھار | امنگون پہ ہی جوشِ رنگِ بہار |
| نہین ہوتا یہ زورِ مستی کبھی | کہ ہر شئے پہ چھائی ہی اک بیخودی |
| مین اُس شانِ قدرت پہ ہر دم نثار | دکھائی ہین جسنے کیا کیا بہار |
| کئے خلق لاکھون طرح کے بشر | ہنین ملتین پر شکلین باہمدگر |
| نظر آتی ہین جتنی یہ صورتین | ہجومِ خیالات کی مورتین |
| ہنین قیدِ صورت فقط بات ہے | یہہ کچھ بھی ہنین ذات ہی ذات ہے |
| اُسی کے کرشمے ہین یہ روز و شب | کہ اک چیز ہے دوسری کا سبب |
| فلک پر وہ چھل بل دکھاتی ہوئین | شعاعین پڑین جگمگاتی ہوئین |
| ہوئی دہوپ ٹیلون پہ جلوہ فگن | درختون کی چوٹی پہ چمکی کرن |
| تجلی سے عالم ہوا فیضیاب | وہ نکلا چمکتا ہوا آفتاب |
| وہ تختِ روان پر کوئی ذی ہمم | اڑا جاتا ہے شکلِ ابرِ کرم |
| مگر اُس کو اسکی ہنین کچھ خبر | کہ مین کون ہون اور آیا کدہر |
| یکایک ملا ایک بابِ بلند | ہوا اوسمین داخل ہو وہ فیروزمند |

## روضۃ القدس

| | |
|---|---|
| پلا ساقیا جامِ حق الیقین | لَعَلَّہٗ الناراح نور جبین |

دے جائے وصل ہاں ای کریم — فطوبیٰ لہ فاز فوزاً العظیم

ابد تک ہے تو ہنسین رکھہ مجھی کامیاب — ہو اللہ یعطی بغیر الحساب

تو قادر قوی و ولی کردگار — مین بندہ ترا پر گنہگار شرمسار

یہہ قدرت ہے تجھہ صانعِ پاک کو — محمدؐ سے روشن کیا خاک کو

ترے لطف سی ہی یہ سب ای نگار — بہارِ شباب و شبابِ بہار

یہ تیری عنایت جوانی مری — ہے کس شان کی زندگانی مری

بنایا ہین عاشقی کے لیے — پھر اُس پر کمالات اتنی دیئے

ادا [illegible] نہ ہو تا ابد — لک الحمد یا ذوالجلال الصمد

جسے جسقدر چاہے دے اختیار — تو قادر ہے ای میرے پروردگار

تری حکم مین ہین زمین و زمان — کوئی جای پھر تجھ سے بچ کر کہان

مین بندہ ہون تیرا تو معبود ہے — یہہ سب کچھہ نہین۔ تو ہی موجود ہے

جو پردہ اُٹھا دے تو ای ذوالمنن — تو گم ہو نگا ہون یہہ ما و من

تو آنکھون مین یارب تو ہی جی مین ہے — مگر لطف کچھہ بندگی ہی مین ہے

عنایت کی جس پر کرے تو نظر — معائب کو و اللہ کر دی ہنر

غرض نیک و بد سے نہین بہرہ مند — کہ تو ذوالمنن ہے خداوندگار

یہ سب تیری قدرت ہے ای ذوالجلال ‏ — کہ ہر رنگ مین ہون عدیم المثال

پڑھایا سبق ہم کو اخلاص کا ‏ — کیا مورد اس رحمتِ خاص کا

دیا پھر پیمبر بھی وہ اے غفور ‏ — کہ جس کے لئے ہے یہ سارا ظہور

وہ احمدؐ وہ محبوبِ ربِ جلیل ‏ — نویدِ مسیحاؑ دعاے **خلیل**

وہی حسنِ گل عشقِ بلبل وہی ‏ — غرض سب یہ افراد ہین کل وہی

دیا پھر وہ مرشد بھی ای ذوالجلال ‏ — جو اس وقت کونین مین ہے بے مثال

وہ محبوبِ فرزندِ شیرِ خدا ‏ — سر اولیا وارثُ الانبیا

وہ جلوہ نماے کمال و وصال ‏ — وہ آئینۂ قدرتِ ذوالجلال

وہ توحید وحدت کے پشت و پناہ ‏ — شریعت طریقت کے وہ تکیہ گاہ

وہ مرشد مرے وہ گرامی پدر ‏ — جو ہر راز سے عشق کے باخبر

شہنشاہِ دین شاہ احسان علیؒ ‏ — وہ قطب مدار و فقیہ و ولی

خلافت کے رو سے بحسنِ تمیز ‏ — تھے وہ نائبِ شاہ عبد العزیز

اب اس سے زیادہ ہو گیا مرتبا ‏ — کہ ہین عاشقِ سنتِ مصطفیٰ

انھین کا ہے یہ فیض ای ذو المنن ‏ — دیا تو نے ایسا جو استادِ فن

لقب جس نے رحمت سے پایا وحید ‏ — نہ پھر کیون ہو عالم مین یکتا وحید

نثارِ محمد وہ قطبِ زمن
وحید و یگانہ خداے سخن

الٰہی وہ ملجاے ناز و نیاز
مرا مرشدِ پاک و داناے راز

وہ عالی نسب سید پاک زاد
ابد تک سلامت رہے بامراد

اُسی کی بدولت مین پہنچا یہان
کرون جسپہ قربان مکان لامکان

وہ اک شہر ہے روضۃ القدس نام
سراسر صفا جانِ خوبی تمام

مکانات اہلِ صفا کی ضمیر
نکالی ہوئی خشت ماہِ منیر

[illegible] فزاے ملوک
مقامات اسرارِ اہلِ سلوک

مکانون مین نقشِ ازل کی نشست
وہ رفعت کہ ہو اوجِ اندیشہ پست

وہ دیوارین آئینہ باآب و تاب
جو دل سے اوٹھا دین دوئی کا حجاب

نہ پھر کیون ہون وہ راستی ایجاد مین
کہ ہے اصلِ حق جن کی بنیاد مین

ملی آبِ رحمت سے عالم کی جان
گلاوہ بنا اُس کا جب بیگمان

لگا دلِ عارفان جاے خشت
ہوئی صرف تحریر مین سرنوشت

پڑا سرخی مین رنگِ مہرِ جمال
سفیدی مین کا نورِ صبحِ جلال

بلندی کو لازم تھی پستی جہان
تو لی عشق کی خاکساری وہان

جہان تھی مناسب نمودِ فراز
وہان صرف کی رفعتِ کبر و ناز

دیا عرض اگر بحرِ اُمّید کا
تو ہے طول بھی حسرتِ دید کا

نہ کس طرح مضبوط ہون پھر جہات
ہو کرسی مکانون کی پائے ثبات

ہر اک کنگرہ مہرِ اوجِ کمال
ہر اک آستان عرشِ جاہ و جلال

پناہِ غریبان درِ ارجمند
عصائے ضعیفان ستونِ بلند

محافظ ہر اک در کا پیکِ حیات
وہ ہر ایک دروازہ بابِ نجات

ہر اک گوشہ مین راز کا بند و بست
ہر اک کمرہ خلوت سرائے الست

قضا و قدر نام معمار کا
توکّل وہان پشتہ دیوار کا

بھرا کوٹ کر ہر طرف رنگِ عشق
وہ شفّاف دیوارین از رنگِ عشق

جو خالی رہی جائے اہلِ نیاز
بھرا اُس مین خونِ شہیدانِ ناز

مکانون مین ہر سو وہ نورِ امید
کہ بختِ سیہ بھی وہان ہو سپید

چراغِ رضا سے جو روشن ہین گھر
ہے تسلیم سے حسنِ محرابِ در

ہر اک در کی محراب مین ہی وہ خم
کہ قوسین کہا ئین اسکی قسم

مکانون مین مٹّی رہی ہی تمام
کہ اُس کا عبیرِ محبّت ہی نام

ہر اک طاق ہی دل کی سینے مین طاق
نہین دوسرا ایسا بالاتفاق

وہان چوب کی جا ہین تارِ نگاہ
ہے سقفِ مکان ظلِّ لطفِ اِلٰہ

وہان موسمون کا نرالا ہی ڈہنگ
بدلتے نہین پر بدلتی ہین رنگ

جو گرمی ہی تو خشکِ بید رد کی
جو سردی ہے تو اک دمِ سرد کی

اسی جا تداخل وہین اعتدال
وہان فصل کی کچہ نرالی ہی چال

دو رویہ مکانات با آب و تب
ادہر کا ادہر ہے برابر جواب

عجب شہر حیرت کا گنجینہ ہے
کہ جو شے وہان ہی وہ آئینہ ہے

اگر کوئی جاوے وہان بہر سیر
تو ہرگز نہ دیکہے وہ تصویر غیر

نظر اسکی جس چیز پر جائیگی
تو اپنی ہی صورت نظر آئے گی

جو کچہ چاہے تو کہہ لے کوئی یہین
ہلو تدا انا اللہ وہان کچہ نہین

عجب شہر ہے حاصلِ دو جہان
کہ رہتے ہین اربابِ وحدت وہان

نہ دنیا سے مطلب نہ دین سے غرض
اگر ہے تو اپنے یقین سی غرض

عجب شہر آباد و معمور ہے
کہ کونین مین فرد مشہور ہے

وہان کچہ غمِ خیر و شر ہی نہین
حدوث و قدم کا گزر ہی نہین

فزون عیش جاوید بے حد و کد
وہان سب کو حاصل حیاتِ ابد

بری نفس سے ہے وہان ہر بشر
ہی وہ مسکنِ قدسیان سر بسر

وہان نقدِ رائج درود و سلام
غذا سب کی تسبیح ربِّ انام

خدا کے کرم سے وہاں کیا نہیں | نہیں تو فقط اک تمنا نہیں

عجب پاک بستی عجب پاک شہر | کہ ہے سربسر جانِ ادراک شہر

اُسی شہر کا حاکم ذوالجلال | وحید۔ واحد۔ وارث و بےمثال

وہ خلاق و پروردگارِ جہان | وہ عاشق کی روح اور عالم کی جان

رحیمٌ کریمٌ قویٌ قدیر | لطیفٌ خبیرٌ سمیعٌ بصیر

تھا [illegible] | [illegible]

بصارت دہِ چشمِ حق الیقین | خجستہ نگار اور آفرین

مسرت دہِ نشۂ جوشِ دل | طراوت فزائے لبِ برگِ گل

منور کنِ عارضِ ماہ و مہر | مثبت کنِ سقفِ بامِ سپہر

تمنا دہِ قلب و ربِّ جواد | مرادِ دلِ عاشقِ بے مراد

صفا بخشِ صبحِ ریاضِ نعیم | بہارِ گلستانِ حسنِ قدیم

نثار آفرینِ دلِ عاشقان | رہ و رسم سازِ نہان و عیان

وہ اوصاف میں ذات میں بے نظیر | وہ مشہورِ آفاق مہرِ منیر

اُسے سب نے دیکھا تو بے اختیار | اُٹھے حسبِ حکمِ شہِ باوقار

وہ اُٹھ کر گلے سب سے ملنے لگا | طبیعت سکے مانند کھلنے لگا

ہے اس درجہ گو بیخودی کا اثر | کہ اس کی بھی اُسکو نہین کچھ خبر
مگر دعوتِ خسروِ بےنظیر | گیا سجدی مین پیشِ مہرِ منیر
وہ شاہنشہِ کشورِ لامکان | امین و مبین مالکِ دو جہان
یہہ کہنے لگا ای مرے بےنظیر | تو اب تک رہا کس بلا مین اسیر
یہان تو جو یہہ تحفہ ہے ای باصفا | مرے واسطے لیکے آیا ہے کیا
کہا اُس نے ای میرے تابِ توان | بجز عجز کے اور کیا تھا یہان
وہی نذر لایا ہے تیرا فقیر | پر اب جو ہو تیری رضا ای قدیر
یہہ سنکر وہ سلطان رحمت پناہ | اسے لے گیا ساتھہ با عز و جاہ
ہے اک باغ دولت سرا کے قریب | گئے مل کے اُس مین وہ دونون حبیب
کہا مہر نے ای خجستہ صفات | مفصل بیان کر تو سب واردات
اُسی عالمِ بیخودی مین وہ مرد | بیان کر گیا سب کا سب حالِ درد
اُسے ہوش تھا کب کسی بات کا | خدا جانے کس کی زبان سے کہا
جو مفہوم کل ہو گیا دل نشین | یہہ قطعہ پڑھا پیشِ اربابِ دین

## قطعہ

کہا ایک دن حضرتِ پاک نے | کہ جس کا دو عالم مین ہمتا نہین

ریا کار ہین سب جتنے احباب ہین — زمانے مین اک دوست سچا نہین

سنا ہے اب تجربہ کر کے دیکھہ — کہ جز حق کوئی پیچھے ٹھہرتا نہین

سبک [illegible] وہو تو مول لی جنسِ عشق — کہ اس سے گران کوئی سودا نہین

محبت عجب رازِ سربستہ ہے — ہر اک سے کہلے وہ معمّا نہین

قضا و قدر نے بہی آ کر کہا — کہ تقدیر سے کوئی چارا نہین

کہین سطے بھی کر منزلِ خاصِ عشق — کہ یہ عام لوگون کا رستا نہین

[illegible] عشقِ حق — کچھ اس مین کسی کا اجارا نہین

غرض دل دیا اک دل آرام کو — کہ ہے اسکے چین اب بہی اصلا نہین

ملامت جفائین اٹھائین تمام — مگر ہان کسیکا بہی شکوا نہین

نہ سُنتی تہین جو کچھ وہ باتین سُنین — مگر پی گیا کچھ مین کہتا نہین

دیا تہا مجھے بھی یہ حق نے جمال — کہ اب تک کسی مہ جبین کا نہین

وہ کیا لائے گا تابِ برقِ نظر — جسے دیدِ جانان کا لپکا نہین

ہوا جل کے وہ رنگ و روغن سیاہ — وہ کُندن سا چہرہ دمکتا نہین

مرا قد ہوا سوکھ کر جیسا خار — کوئی نخل یون خشک ہوتا نہین

تہی جس باغِ رُخ مین حنا نکی بہار — وہان نام اب تازگی کا نہین

ہوا جیسا برباد میرا جمال — گلون کا بھی یون رنگ اڑتا نہین

مٹایا محبت نے اُس گل کی یون — کہ دہوکا بھی اب تہہ پہ میرا نہین

شکستہ دلی غم سے ایسی ہوئی — کہ بارِ تصور بھی اٹھتا نہین

ہم آسمان ہو کہ ہو لامکان — کہان شور شر پہونچا نہین

مرے دل سے پوچھے کوئی سوزِ عشق — کہ حاسد بھی اس طرح جلتا نہین

ہر اک طرح کی قابلیت بھی تھی — اسی سے مقلد کسی کا نہین

بہر نوع ہی علم کا رازدان — مقابل مرے کوئی دانا نہین

یہہ سب فیض ہی رحمت پاک کا — کہ حاصل مجھے فخر کیا کیا نہین

ہوا عشق تو بے خودی آگئی — خیالِ تجبر کچھہ اصلا نہین

شب و روز ہین صحبتین چند سال — مگر یہ تو گردون کو بھاتا نہین

وہ راہی ہی جو کہ تھے علم دوست — رہے جو انہین شوق اسکا نہین

وہی اب یہ کہتے ہین اللہ کی شان — یہہ پھر کیا ہی جو اسکو سوجہا نہین

عمل کے ہی طالب بہت کچھہ ہوئے — مگر یہہ تو دستور اپنا نہین

محبت کا کوچہ بہت پاک ہے — وہان دخل مطلق ریا کا نہین

جو ہوتی ہی تیغ دو پیکر اصیل — تو جوہر کسی طرح چھپتا نہین

اگر فیضِ رحمت سے اللہ کا شکر
وہ تھا مین میرے پاس کیا کیا نہین

بتلائے بھی اور اور دو چار کو
کہ ان مین کسی طرح دہوکا نہین

غرض جب مقاصد بھی حاصل ہوئے
تو پھر کیا ہے کچھ میری پروا نہین

پڑا اُس صنم پر بھی اکثر نے سحر
مین پھر حرفِ باطل سے ڈرتا نہین

کیا فیضِ رحمت سے اُن سب کو دور
وہان تک گزر اب کسی کا نہین

کسی کا نہ محتاج تھا مین مگر
بجز امتحان کچھ تمنا نہین

نہ تمنا کر وہ سامان جاہ تو
کہ جس کا کوئی دم بھروسا نہین

کیا بیس احباب ہر شہر مین
کسی نے بھی الفت سے پوچھا نہین

یہہ وہ ہین جو تھے رات دن جان نثار
تسلی ہی دے کوئی اتنا نہین

کہان کی صفائی کہان کا خلوص
کسی کا کوئی دوست حاشا نہین

بنے وقت کے ہین یہ سارے رفیق
جو بگڑا کوئی ساتھ دیتا نہین

اٹھایا غرض دل سے سب کا خیال
کہ جز حق کسی کی تمنا نہین

یہہ سوچا رہون ایک کا ہو کے اب
غرض کیا وہ اپنا ہی اب یا نہین

ہے جب تک کہ دل مین تمنائے غیر
کبھی وصلِ دلدار ہوتا نہین

اگر عشق بھی ہو تو قدرت کے ساتھ
کہان اسکا فطرت مین جلوا نہین

مظاہر ہی پیارے کی پیاری زمین	کہ ہر شے مین کب نور اسکا نہین

یہ نیرنگیان اور صناعیان	ان آثار قدرت مین کیا کیا نہین

یہ کارِ دستِ قدرت کے ہین یادگار	نہ چاہین اِنہین ہم یہ زیبا نہین

مگر دوسکے وہ ذات جس بات سے	خلاف اوسکے ہو کچھ یہ اچھا نہین

نہ دین اور اور کی پابندیان	تو اس سے کوی بڑھ سکے رتبا نہین

یہ سمجھا نہ پہونچا مین رحمت کے پاس	بلا فیض سے اُس کو کیا کیا نہین

نہ دنیا کی خواہش نہ دین کی ہوس	جو دیکھا تو جز حق کچھ اصلا نہین

ملے وہ تو اب مجھکو ملا	بہر حال اب کچھ بہی شکوا نہین

وہ میرے معاصی وہ میرے عیوب	کہ یون حال ابتر کسی کا نہین

جو دیکھے تو رحمت سے کی پھر نظر	اب اون کا گمان تک بہی اصلا نہین

مرا حسن مین ہر طرح کامل کیا	مجھے کون سا حسن بخشا نہین

کیا خاص رحمت سے پھر منتظر	کوی دوست ایسا کسیکا نہین

مجھے جو دیا وہ دیا بے ریا	غرض اُن کی کچھ اس مین تھا نہین

کہا مجھ سے کیون تجربہ کر لیا	کہ کوی محبت کا پورا نہین

ذرا غور سے دیکھ حالِ جہان	کہ یہ جائے سیر و تماشا نہین

ہین جتنے کہ آثارِ ہستی عیان
یہ سب منیت ہین ان ہین وہ ہوگا نہین

محبت اگر ہے تو ہو بے ریا
کسی کا یہ جز تیری حصہ نہین

بہت سخت ہے الفتِ بے ریا
کوئی پاؤن اس رہ مین دھرتا نہین

سوائے کہ تیرے مین سمجھا ہون
ترے حال پر لطف کیا کیا نہین

سنے تیرے اقوال پر ہے یقین
تو شک اس کو کچھ اسمین حاشا نہین

[illegible]
[illegible] اس وقت مین تیرا نہین

نہ دیکھین ہم اہل ہوس مین کبھی
کہ ان کو خدا پر بھروسا نہین

یہ اپنے ہی مطلب کے سب یار ہین
غرض اور کچھ ان کو حاشا نہین

تجھے خود ہوا تجربہ اس کا اب
یہ ظاہر ہے کچھ اسمین اخفا نہین

ہین راحت کے سب دوست اے [illegible]
مصیبت مین کوئی کسی کا نہین

کیا عرض ہے ہر شخص کو سب داستان
کہ مجھ پر عیان تھا یہ رازِ نہان

مگر مصلحت سے یہی اے نگار
کہ یہ بھید ہو سب پہ اب آشکار

نہ تا لوگ بھٹکین ادھر اور ادھر
تو لکھ سارے قصے کو با آبِ زر

یہ قصہ ہیں اپنی ہی دید ہے — چراغ رہ عیش جاوید ہے

طلب کرکے فوراً دوات و قلم — کیا قصۂ عشق اس نے رقم

ہوا پڑھ کے خوش مہر عالی وقار — گلے سے لگایا اسے بار بار

ملا اس سے یون بات کی بات مین — کہ دو نون ہو وصل اک ذات مین

تعین کا پردہ اٹھا جب وہان — تو کوئی نہ حاجب رہا درمیان

تمیز و تعدد کے بھولے صفات — یہان تک نہ باقی رہی قید ذات

جو آئے ارکین دولت تمام — پڑھا پھر نے وہ خجستہ کلام

باصرار کہنے لگا پھر وہ شاہ — کہ اسمین سب ہے یہ کلام الٰہ

پڑھے جو سمجھکر اسے ایک بار — تو ہووہ ولی صاحب اختیار

کہا سب نے صدقت یا شاہ دین — جسے شک ہو زندیق ہے بالیقین

مگر اس کی تاریخ بھی ہو ضرور — کہ تا یہ رہے یادگار حضور

ہوا یون گہر ریز شاہ امین — کوئی قطعہ لکھدے تو ای مہ جبین

## قطعہ

بحق محمد قدیم کریم — بمرشد ہو ہادی الضالین

جعلنی الٰہی عدیم النظیر — ولی دائماً مرادی معین

| ولاریب یا ایہا العاشقون | امرت بارد و لسان متین |
|---|---|
| کتبت کتابا بادرک تعقلوا | دلیلا الی الخیر فی کل حین |

| مرتضیٰ حسین | فان تسئلوا انی اقول بسنہ<br>ھو اللّٰہ ھذا کتاب مبین<br>سنہ ۱۳۰۰ ہجری | [illegible] |
|---|---|---|

سنہ ۱۳۰۰ ہجری قدسی

# اشتہار

چونکہ اس کتاب کی ہر دو گورنمنٹ انگلشیہ اور گورنمنٹ نظام مین باضابطہ رجسٹری ہو چکی ہے اور سارے حقوق محفوظ ہین لہذا کوئی صاحب بلا باضابطہ تحریری اجازت مصنف عالیجناب قصد طبع نہ فرمائین اور جس کتاب پر مہر و دستخط شریف مصنف عالیجناب سلمہ اللہ الوہاب کے نہ ہون وہ مال مسروقہ متصور ہوگا

المشتہر

محمد خان مالک مطبع

صاحب دکن

